بچوں اور بڑوں کے لئے اسلامی اور دنیاوی معلومات کا خزانہ

# پہیلیاں اور لطائف





مصنف

## ابن ریاض حاکمی

میاں حاکم علی لڈن



دلچسپ سوال و جواب پر مشتمل نہایت عمدہ کتاب

Scanned with CamScanner

# پیش الفاظ

ہنسی مزاح ایک فطری عمل ہے۔اور اسلام دین فطرت کا نام ہے جس بناء پر اسلام پہ یہ الزام لگانا بے بنیاد ہوگا کہ اسلام میں بے بہا سختیاں ہیں۔ بلکہ اسلام نے انسان کو ہر اس کام کی اجازت دی ہے جو اسکی ذہنی تھکاوٹ کو دور کرے اور انسان کو اداسی کے دریا سے نکال کر مسرت کے سمندر میں لا چھوڑے بشرط یہ کہ اس فعل میں منہیات اسلام کا کوئی دخل نہ ہو۔اسلام میں قابل دلیل و حجت شخصیت نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ہے اگر کوئی شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت طیبہ کا بغور مطالعہ کرے تو اس پہ واضح ہو گا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی مزاح فرماتے تھے اور صحابہ کرام بھی ایک دوسرے کے لبوں پر مسکراہٹ بکھیرنے کا سبب بنتے تھے۔لیکن یہ بات بھی ذہن نشیں رہے کہ اسلام ہمیں اعتدال کا درس دیتا ہے اور انسانی طبیعت کا تقاضہ بھی یہی ہے کہ ہر شئے اک حد تک ہو۔اسی لیے ہنسی مذاق بھی ایک حد تک ہی ہو اور زیادہ پھوہڑ پن نہ ہو کہ یہ برا محسوس ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ زیادہ نہ ہنسا کرو کہ زیادہ ہنسنے سے دل مردہ ہوتا ہے۔حضرت علی فرماتے ہیں کہ کلام میں اتنا مزاح پیدا کرو جتنا کھانے میں نمک۔بندہ احقر نے اسی موضوع پہ کچھ صفحے سیاہ کرنے کی سعی ناکام کی ہے۔دعا ہے کہ اللہ ہمیں ہماری زندگیوں میں اسلام نافذ کرنے کی توفیق عطاء فرمائے آمین

**غلام مرتضی قادری حاکمی**

# پہیلیاں

وہ کون سی چیز ہے جسے ہم دیکھ تو سکتے ہیں لیکن توڑ نہیں سکتے ؟

عکس، سایہ



وہ کیا ہے جو لکھا ہے. لیکن پڑھا نہیں جا سکتا؟

تقدیر

راجا رانی کہے کہانی ایک گھڑے میں دو رنگ پانی؟

انڈہ



وہ کون سے الفاظ ہیں جو پوری دنیاں میں بولے جاتے ہیں اور ایک منٹ کے لیے بھی بند نہیں ہوتے؟

آزان کے الفاظ



وہ کون سا کام ہے جو انسان کر سکتا ہے لیکن خدا نہیں کر سکتا؟

گناہ

ایک وکیل کے بیٹے کا ایکسیڈنٹ ہوگیا جب اسے ہسپتال لایا گیا تو ڈاکٹر نے کہا کہ یہ تو میرا بیٹا ہے بتائیں کیسے؟

ڈاکٹر کا نام وکیل تھا



دنیا میں ایک ایسے شہر کا نام بتائیں جسے الٹا لکھنے سے ایک پرندے کا نام بن جاتا ہے؟

روم مور بن جاتا ہے



کل کا ایک بچہ نادان چودا دن میں ہوا جوان

چاند چودہ دن میں پورا ہو جاتا ہے

دیکھا ہم نے ایک شیطان ناک پے بیٹھے پکڑے کان

چشمہ،عینک



وہ کون سی چیز ہے جو انسان دیکھ سکتا ہے لیکن خدا نہیں؟

خواب



ایک پتّے کا ایسا کمال ڈالا سبز نکالا لال

پان کا پتہ

وہ کون سی چیز ہے جو انسان کو آتی ہے لیکن خدا کو نہیں؟

نیند



نورنگی ہے چورنگی ہے بھانت بھانت کے کپڑے پہنے پھر ننگی کی ننگی ہے

سوئی

طرح طرح کے کپڑوں میں داخل ہوتی ہے لیکن پھر بھی بے لباس رہتی ہے



اس نے سب کے کام سنوارے ورنہ ہوتے احمق سارے

عقل

وہ کون سی چیز ہے جو خریدنے والا استعمال نہیں کرتا اور استعمال کرنے والا خریدتا نہیں؟

کفن اور پیمپر



وہ کیا چیز جس کے چار پیر ہیں. لیکن وہ چل نہیں سکتی؟

چار پائی



دن کی رانی رات کو روئے جتنا روئے اتنا کھوئے (کم ہو)

موم بتی

اونٹ کی سی پیٹھ ہرن کی سی چال نہ اس کی دم نہ اس کے بال

مینڈک



جب دیکھو پانی میں پڑا ہے پانی بہتا ہے وہ کھڑا ہے

عکس ، سایہ



بیسوں کا سر کاٹا نا مارا نا خون کیا ؟

ناخن

شیشے کا مکان اندر لوہے کا سامان ؟

بلب



ایک قبر کے دو دروازے ؟

ماچس کی ڈبیہ



پہاڑ کے اوپر ایک پہاڑ اس کے اندر ایک غار جو کچھ غار کے اندر جائے دھول بن کر باہر آئے

آٹا چکی

انسان جتنی مرضی تعلیم حاصل کرلے مگر اردو کا وہ کونسا لفظ ہے جو وہ انسان ہمیشہ غلط ہی پڑھتا ہے

لفظ غلط



کوا اڑتا آسمان میں ہے. مگر رہتا کہاں ہے؟

مگر (مچھ) پانی میں رہتا ہے



وہ کون سی چیز ہے جو انسان کو انسان سے جوڑے رکھتی ہے؟

مطلب



وہ کیا ہے جو انسان ایک بار کھانے کے بعد دوبارہ نہیں کھانا چاہتا لیکن پھر بھی کھاتا ہے؟

دھوکھا



تو اپنے رستے چلتی رہ میں اپنے رستے جاتا ہوں تو جہاں سے جاتی ہے میں وہاں پہ آتا ہوں

## اندھیرا اور روشنی



گول گول کالی کالی ہر گھر میں رہنے والی نام بھی اس کا کالی شکل بھی اس کی کالی

## کالی مرچ



وہ کون سا جہاز ہے جو اڑ نہیں سکتا؟

بحری جہاز



قران پاک میں سب کچھ لکھا ہوا ہے. لیکن وہ کیا ہے جو قران پاک میں نہیں لکھا ہوا

جھوٹ



زیادہ منزلوں والی عمارت میں وہ کیا چیز ہے
جسے لوگ سب سے زیادہ پسند کرتے ہیں؟

لفٹ



ہری دیواریں لال مکان اندر بیٹھیں کالے مہمان

تربوز



جانے کس شے کا ہے سایا بادل سا بن کر لہرایااڑتا جائے ، اڑتا جائے طرح طرح کی شکل بنائے پکڑو تو وہ ہاتھ نہ آئے

بادل



بہت بڑا سا ایک پیالہ جیسے کوئی کمرا گول ختم نہ ہو گا اِس کا پانی پیتے جاؤ ڈول کے ڈول

کنواں



تیڑھی میڑھی گلیاں میٹھا پانی ؟

جلیبیاں



بارہ گھوڑے تین سوار ؟

گھڑی



ایک پلیٹ تین چمچ؟

چھت کا پنکھا



دنیا کا پہلا اسپتال کہا بنا تھا اور اس کا نام کیا تھا۔

بغداد میں بیمارستان کے نام سے



کالے جن کی کالی ماسی ہے وہ سب کے خون کی پیاسی؟

جوں



بلی سفید اک میں نے دیکھی بیٹھی تھی گم سم
جسم تھا اس کا سارا ہی گورا ہری تھی لیکن دم۔؟

مولی



وہ کون سی مچھلی ھے جو نہ انڈے دے سکتی ہے اور نہ ہی تیر سکتی ھے؟

## تلی ہوئی



چلتا ہے تو تھکتا نہیں پَر ہیں لیکن اُڑتا نہیں

## پنکھا



وہ کونسا دن ہیں کہ دنیا کی سخت سے سخت بیوی بھی اپنے شوہر سے خوش ہوتی ہے

جس دن اسکی تنخواہ آتی ہے



وہ کونسا بینک ہے جہاں سے پیسے نہیں ملتے

بلڈ بینک



وہ کونسی جگہ ہے جہاں 100 لوگ جاتے ہیں اور 101 لوگ واپس آتے ہیں؟

بارات میں



وہ کون سا درخت ہے جس میں لکڑی نہیں ہوتی۔

کیلے کا



وہ کونسا جرم ہے جس کی کوشش کرنے پر سزا ملتی ہے لیکن جرم کرنے پر کوئی سزا نہیں ملتی۔

خودکشی



باتوں باتوں میں وہ کھایا کھا کر بھی ثابت ہی پایا۔؟

دماغ



دھوپ کبھی نہ اسے سکھائے سوکھا جب وہ سائے میں آئے۔؟

## پسینہ



ہر ایک جانے اس کا نام ہر گھر میں ہے
اس کا کام سیدھا ہو تو ہے تلوار بند ہو تو ہے بے کار۔؟

## چاقو



گوری ہے یا کالی ہے چھپ کر رہنے والی ہے جب بھی پکڑی جاتی ہے اپنی جان گنواتی ہے۔؟

## جوں



اک جادوگر کا ہے یہ کمال ڈالے سبز، نکالے لال۔؟

## پان



ابا جان اک ڈبہ لائے ۔ نہ کچھ پیئے نہ کچھ کھائے کان مروڑو فورا بولے دنیا بھر کی سیر کرائے۔؟

ریڈیو



ایک گھر کے دو ہیں لڑکے ۔ روز دکھاتے کھیل کبھی نہ انکو لڑتے دیکھا ایسا ان کا میل۔؟

چاند تارے



میں نے ایک پرندہ دیکھا — چلتے چلتے تھک گیاچاقو لے کر گردن کاٹی — پھر سے چلنے لگ گیا۔؟

کچی پنسل



ایک استاد ایسا کہلائے
آپ نہ بولے سبق پڑھائے۔؟

کتاب



وہ کیا چیز ہے جو نئی ہو تو لمبی ہوتی ہیں اور جیسے جیسے پرانی ہوتی ہے چھوٹی ہوتی جاتی ہے۔

موم بتی



وہ کونسا جانور ہے جو لوہے کے کیل کو بھی نگل سکتا ہے۔

مگرمچھ



# اسلامی پہیلیاں

قرآن پاک کی کتنی صورتیں ہیں ؟

114



قرآن مجید کے کل رکوع ہیں ؟

540

قرآن پاک کی کل کتنی آیات ہیں؟

6666



قرآن مجید کی سب سے لمبی سورت ہے ؟

سورت بقرہ



قرآن پاک کی آخری سورت ہے ؟

سورت الناس



قرآن مجید کی سب سے چھوٹی سورت ہے ؟

سورت کوثر



قیامت کے دن سب سے پہلے کا شئے کا سوال ہوگا؟

فرض نماز کا



کس عمل کا ثواب اللہ پاک خود دیگا ؟

روزہ



حج کا لغوی معنی ہے ؟

قصد کرنا



حج کی تعریف ہے ؟

مخصوص ایام میں مخصوص اعمال کے ساتھ کعبہ کی زیارت کرنا



حضور صلی اللہ علیہ وسلم کس دن
پیدا ہوئے ؟

## پیر کے دن



حضور صلی اللہ علیہ وسلم کس انگریزی
تاریخ کو پیدا ہوئے ؟

## 20 اپریل 571ء



حضرت عائشہ صدیقہ کے والد کا کیا نام ہے؟

ابو بکر صدیق



مسلمانوں کے خلیفہ اول ہیں ؟

حضرت ابو بکر صدیق



حضرت ابو بکر کی وفات کے وقت عمر تھی ؟

63 سال



حضرت ابو بکر صدیق کہاں دفن ہیں ؟

گنبد خضری میں



مسلمانوں کے دوسرے خلیفہ ہیں ؟

# حضرت عمر



حضرت عمر نے کب وفات پائی ؟

## 1 محرم الحرام 24 ہجری



حضرت عمر کی مدت خلافت ہے ؟

10 سال 6 ماہ 4 دن



حضرت عمر کا جنازہ کس نے پڑھایا ؟

حضرت سہل نے



مسلمانوں کے تیسرے خلیفہ ہیں ؟

حضرت عثمان غنی



مسلمانوں کے چوتھے خلیفہ ہیں؟

حضرت علی شیر خدا



کس وقت بسم اللہ پڑھنا فرض ہے ؟

جانور ذبح کرتے وقت



کب بسم اللہ پڑھنا کفر ہے؟

فعل حرام قطعی کے وقت



کس وقت بسم اللہ پڑھنا حرام ہے ؟

حیضہ سے وطی کرتے وقت اور غسل فرض ہونے کی صورت میں تلاوت کی نیت سے



ایک شخص کلمہ پڑھے بغیر مسلمان ہو گیا کیسے ؟

**جو اپنے پرانے مذہب کو ترک کر کے کہے میں مسلمان ہوا**



کونسے غسل میں صرف ایک فرض ہے ؟

**غسل میت میں**



کونسا پانی سب سے افضل ہے ؟

جو پانی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلیوں سے نکلا



کب عصر کی نماز ظہر کے وقت میں پڑھ سکتے ہیں

ایام حج میدان عرفات میں سلطان وقت کی اقتضا میں



کونسی نماز جماعت سے پڑھی جاتی ہے
مگر اس کے لیے آزان و اقامت نہی

عیدین و جنازہ



کس وقت اگر فرض کی نیت بھی ہو تو
بھی فرض نماز ادا نہ ہو گی؟

جب یہ معلوم نہ ہو کہ فرض
کسے کہتے ہیں

فتوی رضویہ جلد سوم676



وہ کونسا نمازی ہے جس کو پانچوں نمازوں میں الحمد شریف پڑھنا حرام ہے ؟

## مقتدی کو



کس صورت میں نماز میں آمین کہنے سے نماز ٹوٹ جائے گی ؟

نماز میں کسی کو چھینک آئی دوسرے نے یرحمک اللہ کہا اس پر چھینکنے والے نے آمین کہا تو نماز ٹوٹ گئی



کس صورت میں عینک لگا کر نماز پڑھنا جائز نہی ؟

جب فریم سونے یا چاندی کا ہو



تکبیر تحریمہ کیہ کر امام کے پیچھے نماز پڑھی لیکن نماز نہی ہوئ ؟

تکبیر میں اللہ امام کے ساتھ کہا لیکن اکبر پہلے کیہ لیا تو نماز نہ ہو گی



کس صورت میں نماز کے دوران درود پاک پڑھنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے ؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام سن کر درود پڑھا تو فتاوی عالمگیری جلد اول مصری 93



مسجد میں کونسا تیل جلانا جائز نہی ؟

مٹی کا تیل مگر کہ اس کی بو ختم کر دی جائے



ایک رکعت مسجد میں پڑھی ایک گھر میں لیکن نماز ہو گئ کیسے ؟

ایک رکعت مسجد میں پڑھی کہ وضو ٹوٹ گیا قریب کہی پانی نہ تھا گھر جا کر وضو کیا اور دوسری رکعت پڑھ لی نماز مکمل ہو گئ بشرط یہ کہ اس دوران کسی سے کلام نہ کرے شرح وقایہ جلد اول 159



کب سنت نماز پڑھنا جائز نہی

جب معلوم ہو کہ سنت پڑھنے سے فرض رہہ جائے گا

ننگے سر نماز پڑھنا کب واجب ہے ؟

مرد کو حالت احرام میں ننگے سر نماز پڑھنا واجب ہے



ننگے سر نماز پڑھنا کب مستحب ہے ؟

جب ننگے سر خشوع زیادہ ہوتا ہو



کب ننگے سر نماز پڑھنا کفر ہے ؟

جب مقصود حقارت نماز ہو یعنی نماز کو ہلکا جان کے پڑھنا

کونا مردہ ہے جسے نہ مرد غسل دیسکتا ہے نہ عورت

خنثی مشکل کہ اسکو تیمم کروایا جائے گا



کونسی جگہ ہے جہاں نماز جنازہ ادا نہی ہوتا

عین مسجد میں



کب نماز جنازہ پہ کوئ ثواب نہی ملے گا ؟

جب مسجد میں پڑھی جائے

کب روزہ رکھنا حرام ہے ؟

جب عورت حالت حیض میں ہو تو اس پر روزہ حرام ہے



کب نکاح کرنا حرام ہے ؟

جب یقین ہو کہ نان و نفقہ اور اور عورت کی خواہش کو پورا نہ کرسکے گا



کس طرح سونا منع ہے

پیٹ کے بل سونا منع ہے

کب خود کشی جائز ہے ؟

جب کوئ دھمکی دے کہ خود کو قتل کرو گرنہ میں تجھے انتہائی اذیت ناک موت دوں گا



کونسے مردار کا گوشت کھانا حلال ہے

مچھلی



کب جھوٹ بولنا جائز ہے ؟

اپنا حق حاصل کرنے اور اپنے سے ظلم کو دور کرنے کے لئے

فتوی رضویہ جلد سوم 194

کب داڑھی منڈانا مستحب ہے ؟

جب عورت کو داڑھی آجائے تو

وہ کونسی کتاب ہے جس کو پڑھنے کی نسبت سننے سے زیادہ ثواب ملتا ہے

قرآن پاک کہ خارج نماز میں اسکا سننا فرض ہے پڑھنا فرض نہی

کتنے جانور جنت میں جائے گئے ؟

5 جانور اصحاب کا کتا حضرت اسماعیل کا مینڈھا حضرت صالح کی اونٹنی حضرت عزیر کا گدھا سرکار اقدس کا براق

# لطائف علمیہ

علامہ اقبال صاحب کی عمر جب تقریباً 11 سال تھی، انہیں ایک دن سکول پہنچنے میں دیر ہو گئی۔

ماسٹر صاحب نے ان سے پوچھا :۔ "اقبال تم دیر سے کیوں آئے ہو"؟

آپ نے بے ساختہ فرمایا:۔ "جی۔ اقبال ہمیشہ دیر سے ہی آتا ہے

نظام الملک طوسی سے کسی شہزادے نے پوچھا:۔ "دانا بزرگ! تخت نشینی کی کم سے کم عمر کیا ہوتی ہے؟"

طوسی نے جواب دیا :۔ "پندرہ سال"

شہزادے نے دوسرا سوال کیا:۔ "اور شادی کیلئے کم سے کم عمر کیا ہونی چاہیے؟"

طوسی نے کہا :۔ "اٹھارہ سال"

شہزادے نے کہا:۔ "یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ جہان داری جیسے مشکل کام کیلئے پندرہ سال اور شادی جیسے معمولی کام کیلئے اٹھارہ سال۔۔۔۔۔آخر یہ فرق کیوں؟"

طوسی نے جواب دیا :۔" شہزادے! کچھ دن صبر کر، جب تو تخت نشینی کے بعد رشتہ ازدواج میں جکڑا جائے گا تو تجھے خود ہی یہ نکتہ معلوم ہو جائے گا کہ جہانداری سے زن داری کہیں مشکل کام ہے



مولانا چراغ حسن حسرت ایامِ جوانی میں فوج میں کپتانی کے منصب پر فائز تھے، لیکن ڈسپلن کے پابند نہیں تھے۔
سنگا پور میں تعیناتی کے زمانہ میں جب کرنل مجید ملک نے کسی معاملے میں مولانا سے تحریری باز پرس کی تو انہوں نے فائل پر یہ شعر لکھ کر بھیج دیا

جرمنی بھی ختم، اس کے بعد جاپانی بھی ختم
تیری کرنیلی بھی ختم، میری کپتانی بھی ختم



اعلی عہدے دار پطرس بخاری صاحب سے
ملاقات کیلئے آئے
پطرس نے کہا " تشریف رکھیے"
ان صاحب کو یوں محسوس ہوا کہ کچھ بے
اعتنائی برتی جا رہی ہے، چنانچہ انہوں نے کہا
" میں محکمہ برقیات کا ڈائریکٹر ہوں"
پطرس مسکرائے اور کہا" پھر آپ دو
کرسیوں پر بیٹھ جایئے"



پطرس بخاری صاحب کے کسی عزیز کا نکاح تھا، اور نکاح خواں کوئی نہیں مل رہا تھا، تلاشِ بسیار کے بعد ایک مولانا صاحب ڈھونڈ کے لائے گئے جو بہت دبلے پتلے تھے پطرس انہیں دیکھ کر مسکرائے اور بولے:۔ " نکاح کیلئے دو چیزوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ نکاح خواں کی اور چھوہارے کی۔ ماشاء اللہ مولانا صاحب میں میں دونوں خوبیاں موجود ہیں



حضرت امیر معاویہ کے چوکیدار کے پاس ایک شخص آیا اور کہا کہ کے امیر المومنین کو خبر دیجئے کہ آپ کی ماں شریک اور باپ شریک بھائی آیا ہے آپ سے ملنا چاہتا ہے آپ نے چوکیدار سے حال معلوم کیے اور فرمایا کہ میں نہی پہچانتا خیر اسکو اندر بلائیے جب وہ اندر آیا تو آپ نے پوچھا کہ تو میرا کیسے بھائی ہوا کہنے لگا کہ آدم میرا باپ اور حواء میری ماں ہے تو آپ میرے ماں اور باپ شریک بھائی ہوئے آپ نے غلام سے کہا کہ اسے ایک درھم دیں دو اس شخص نے کہا کہ آپ اپنے بھائی کو صرف ایک درھم عطاء فرمائے گئے تو آپ نے فرمایا اگر میں تیرے جیسے بھائیوں کو دینے لگوں تو تیرے حصہ میں یہ بھی نہ آئے

حضرت ام ایمن حضور کی بارگاہ میں حاضری ہوئی اور عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپکو میرا شوہر یاد فرمارہا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تیرا شوہر وہی ہے جسکی آنکھ میں سفیدی ہے ام ایمن نے عرض کی یا رسول اللہ میرا شوہر تو ٹھیک ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیشک اس کی آنکھ میں سفیدی ہے ام ایمن نے قسم اٹھائی کہ اسکی آنکھ ٹھیک ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر شخص کی آنکھ میں سفیدی اور سیاہی ہوتی



سیدہ ام قیس کا بیٹا فوت ہوگیا تو وہ اس قدر بد حواس ہو گیٔ کہ غسل دینے والے سے کہنے لگی کہ میرے بیٹے کو ٹھنڈے پانی سے غسل مت دینا وگرنہ وہ مر جائے گا جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اسکی خبر پہنچی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم مسکرائے اور ان کو لمبی عمر کی دعا دی جس کی وجہ سے وہ سب عورتوں سے زیادہ زندہ رہی



ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بطور مزاح ایک صاحب سے پوچھا کہ بتاء تیرے ماموں کی بہن تیری کیا لگی وہ سرجھکائے سوچنے لگے حضور مسکرائے اور فرمایا ہوش کر تو اپنی ماں کو بھول گیا وہی تو تیرے ماموں کی بہن ہے

حضور صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کے ساتھ جلوہ گر تھے اور ساتھ حضرت علی شیر خدا بھی موجود تھے جوکہ سب سے چھوٹے تھے کسی نے تحفہ میں کھجوریں پیش کی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھایئے اور خود بھی تناول فرمانے لگے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے گھٹلیاں جناب علی کے سامنے رکھ دی تو صحابہ نے بھی ایسے ہی کیا جب کھجوریں ختم ہو گئ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سب سے زیادہ کس نے کھائ ہیں صاحب نے گھٹلیاں دیکھ کر کہا علی نے حضرت علی جوکہ بہت حاضر دماغ تھے آپ نے فرمایا جنھوں نے گھٹلیاں بھی نہ چھوڑی انہوں نے جناب علی کا جواب سن کے سب خوب مسکرائے



حضرت حبان بن منقد انصاری صحابی تھے اور تجارت فرما تے تھے ایک دفعہ تجارت میں دھوکا ہو گیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کے سارا قصہ سنایا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ آئندہ جب تجارت پہ جانا تو سودہ طے کرنے سے پہلے کہنا دھوکا نہی چلے گا



ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم غسل فرما رہے تھے جیسے ہی نہا دھو کر اٹھے تو حضرت عائشہ آئ اور آتے ہی نبی اکرم کے گلے جسم پر پیار سے جو کا آٹا مل دیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا ہی کیا حضرت صدیقہ نے کہا یا رسول اللہ آپ نے خود ہی تو فرمایا ہے کی جو کے آٹے سے جسم صاف ہوتا ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ سن کر مسکرائے اور دوبارہ غسل فرمایا

ضحاک بن ابو سفیان کلبی نہائت ہی بد صورت تھے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں بیعت کی تو حضرت عائشہ بھی وہاں موجود تھی اس وقت پردہ کا حکم نہی تھا ضحاک نے کہا کہ یا رسول اللہ میرے پاس دو بیویاں ہیں جو اس سرخ رنگ والی یعنی حضرت عائشہ صدیقہ سے زیادہ خوبصورت ہیں اگر آپ چاہے تو ایک کو بھیج تاکہ آپ اس سے نکاح کرے حضرت عائشہ صدیقہ نے کہا کہ وہ دونوں خوبصورت ہیں یا تم تو ضحاک نے کہا کہ میں ان سے کہی اچھا ہوں حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ سوال جواب سن کر مسکرائے کہ یہ ایسی صورت ہونے پر بھی خود کو خوبصورت جانتے ہیں



ایک شخص نے امیر المومینین حضرت امیر معاویہ کے پاس بہت زیادہ باتیں کی کہ آپ تنگ آگے اور اکتا کر کہا چپ ہو جا تو اس نے کہا کہ میں نے کیا کہا



فقیر سید وحید الدین کے ایک عزیز کو کتے پالنے کا بہت شوق تھاایک دن وہ لوگ کتوں کے ہمراہ علامہ اقبال سے ملنے آئے یہ لوگ اتر کر اندر آئے اور کتے گاڑی میں ہی چھوڑ آئے اتنے میں ڈاکٹر صاحب کی چھوٹی بیٹی منیرہ اندر آئ اور کہا کہ ابو گاڑی میں کتے آئے ہیں علامہ اقبال نے مہمانوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا نہی بیٹا یہ تو انسان ہیں

یزید بن ثروان کو ابن مروان بھی کہتے ہیں اسکی ایک حماقت یہ بھی تھی کہ اس نے اپنے گلے میں کوڑی ہڈی اور ٹھیکرے کا بنا ہوا ہار گلے میں پہن رکھا ہوا تھا اور کہتا تھا کہ یہ اس لیے ہے کہ میں اپنی پہچان کر سکوں تاکہ کہی گم نہ ہو جاو ایک رات پتہ نہی کیسے وہ ہار اس کے بھائ کے گلے چلا گیا صبح اٹھ کر دیکھا تو اپنے بھائ سے کہتا بھائ اگر توں میں ہوں تو پھر میں کون ہوں



ایک شخص نے امیر المومنین حضرت امیر معاویہ کے پاس بہت زیادہ باتیں کی کہ آپ تنگ آگے اور اکتا کر کہا چپ ہو جا تو اس نے کہا کہ میں نے کیا کہا



فقیر سید وحید الدین کے ایک عزیز کو کتے پالنے کا بہت شوق تھاایک دن وہ لوگ کتوں کے ہمراہ علامہ اقبال سے ملنے آئے یہ لوگ اتر کر اندر آئے اور کتے گاڑی میں ہی چھوڑ آئے اتنے میں ڈاکٹر صاحب کی چھوٹی بیٹی منیرہ اندر آئ اور کہا کہ ابو گاڑی میں کتے آئے ہیں علامہ اقبال نے مہمانوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا نہی بیٹا یہ تو انسان ہیں

پاکستان بننے سے پہلے گاندھی کے بارے میں ایک خبر چھپی کہ گاندھی پراتھنا کررہا تھا کہ ایک سانپ آیا اور گاندھی کو نقصان پہنچائے بغیر اس کے گرد گھومتا رہا پھر چلا گیا ہندو لوگوں نے اسکو گاندھی کی کرامت کہا اور خوب چرچہ کیا ایک کسی صحافی نے قائد اعظم محمد علی جناح سے پوچھا کہ کیا آپ نے مہاتما گاندھی کے عقیدت مند سانپ کی خبر پڑھی ہے جناح جی ہاں صحافی کیا ایسا ہو سکتا ہے کہ سانپ گاندھی کو نقصان نہ پہنچائے جناح جی ہو سکتا ہے صحافی یہ آپ کیہ رہے ہیں جناح یہ کونسا عجیب بات ہے یہ تو سب کو پتہ ہے کہ زہریلے کیڑے ایک دوسرے کو نہی ڈستے



پنجاب کے مشہور قانون دان چوہدری شہاب الدین اقبال کے بے تکلف دوستوں میں سے تھے انکا رنگ بہت کالا اور نکھرے بے بہا ایک دن وہ کالے کپڑوں پہ کالا کوٹ اور کالی ٹائی لگا کر آئے تو اقبال نے کہا چوہدری صاحب آج تو ننگے ہی چلے آئے



جحا ( عرب کا بے وقوف ) سے کسی نے پوچھا کہ کیا انگلیوں پہ حساب لگایا جا سکتا ہے اس نے کہا ہاں اس شخص نے کہاں تو لگا دو کلو گندم تو جحا نے انگوٹھا اور شہادت کی انگلی بند کر لی پھر اس شخص نے کہا دو کلو جو تو جحا نے چھوٹی انگلی اور اسکے برابر والی بند کر لی جبکہ بیچ والی بڑی انگلی کھڑی رکھی تو شخص متعجب ہوا کہ یہ کیا یہ کیوں کھڑی رکھی تو جحا نے کہا تاکہ جو اور گندم مل نہ جائے

**ختم شد**

